وما ارسلنٰک الا رحمة للعالمین




در مطبع شوکت المطابع شحنۂ ہند میرٹھ طبع شد

کا اور حضرت کے بدن کا اور چہرہ کا اور تمام اعضا کا ہے اور پیدائش ترمذی کی دوسو نو مین ہجرت سے بیچ شہر ترمذ کے اور وفات

2667

# بسم الله الرحمن الرحيم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنیوالا

## الحمد لله وسلام على عباده الذين اصطفى

سب تعریف اللہ ہی کو ہے اور سلام اوسکے بندون پر جنہنے اوسکو قبول کیا فـ

## قال الشيخ الحافظ ابو عيسى محمد بن عيسى ابن

کہا اوستاد کامل حافظ لاکہہ حدیث کے ابو عیسی نے محمد بیٹے عیسیٰ بیٹے

## سورة الترمذي رحمة الله عليه

سورہ کے اور وہ حافظ رہنے والے ترمذ کے تھے رحمت اللہ کی اوپر ہووے

## باب ما جاء في خلق رسول الله صلى الله عليه وسلم

باب اون حدیثون کا کہ آئی ہین بیچ صورت اور شکل رسول اللہ کی درود بھیجے اللہ کا اوپر اونکی اور سلام

أَخْبَرَنَا أَبُو رَجَاءٍ قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ مَالِكِ ابْنِ

خبر دی ہمکو ابو رجا قتیبہ بیٹے سعید نے انہوں نے سنا امام مالک بیٹے

أَنَسٍ عَنْ رَبِيعَةَ بْنِ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَنَسِ بْنِ

انس سے اونہوں نے سنا ربیعہ بیٹے ابی عبد الرحمن سے انہوں نے انس بیٹے

مَالِكٍ أَنَّهُ سَمِعَهُ يَقُولُ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

مالک سے جو آنحضرت کے خادم تھے اسطرح پر کہ ربیعہ نے سنا انس بن مالک کو وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ بِالطَّوِيلِ الْبَائِنِ وَلَا بِالْقَصِيرِ وَ

علیہ وسلم نہ تھے بہت لانبے اور نہ بہت چھوٹے اور

لَا بِالْأَبْيَضِ الْأَمْهَقِ وَلَا بِالْآدَمِ وَلَا بِالْجَعْدِ الْقَطَطِ

نہ بہت گورے سے تھے کہ رنگ مین نری سفیدی ہونے سرخی کے۔ اور نہ تھے گندم رنگ سیاہی مایل

وَلَا بِالسَّبِطِ بَعَثَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَأْسِ أَرْبَعِينَ

اور نہ تھے سر کے بال گھونگر والے اور نہ بہت سیدہے بلکہ اندازکی شکن تھی بیچ کے اونکو اللہ تعالے نے بھیجا سر پر چالیس

سَنَةً فَأَقَامَ بِمَكَّةَ عَشْرَ سِنِينَ وَبِالْمَدِينَةِ

برس کی عمر کے تب رہے آنحضرت مکہ مین دس برس بعد نبوت کے اور مدینہ مین

عَشْرَ سِنِينَ فَتَوَفَّاهُ اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَأْسِ سِتِّينَ سَنَةً

دس برس بعد ہجرت کے بعد اوسکے بلا لیا اونکو اللہ تعالے نے شروع ہوتے ساٹھ برس کی عمر کے

حاشیہ ۱ دوسری حدیث مین تریسٹھ برس کی عمر روایت ہے اور اسمین ساٹھ ہے سو یہ وجہ ہے کہ حضرت ربیع الاول مین پیدا ہوئے اور اوسی مین ہجرت کیا اور اسیمین وفات سو راوی نے پورے برس کو شمار کیا اور کہونٹ برس کو چھوڑ دیا اور جسمین تریسٹھ برس کی روایت ہے تو اوس راوی نے تریسٹھ کو اصل سمجھ کر دو برس ولادت اور وفات کے بھی ملا یا اور حقیقت مین حضرت کی عمر شریف تریسٹھ برس کی تھی ۵

وَلَيْسَ فِي رَاسِهِ وَلِحْيَتِهِ عِشْرُوْنَ شَعْرَةً بَيْضَاءَ

اور نتہی اونکی سر اور ڈاڑہی بین بیس بال سفید

حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ الْبَصْرِيُّ ثَنَا

اس حدیث کو روایت کی ہم سے حمید ابن مسعدہ بصرے کو رہنے والے سے انہوں نے کہا کہ ہمسے

عَبْدُ الْوَهَّابِ الثَّقَفِيُّ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ

روایت کی عبدالوہاب ثقفی نے انہوں نے سنا حمید سے انہوں نے سنا انس ابن مالک سے

قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَبْعَةً

انہوں نے کہا کہ تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قد بلندی مایل تہا

لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ حَسَنَ الْجِسْمِ وَكَانَ

اور نتہے بہت لانبے اور نہ بہت چہوٹے بہت پیارا جسم تہا اور تہا

شَعْرُهُ لَيْسَ بِجَعْدٍ وَلَا سَبْطٍ اَسْمَرَ اللَّوْنِ اِذَا

بال حضرت کا ایسا کہ تو اوسمین بہت پیچ تہے اور نہ بہت سیدہا سفید سرخی ملا رنگ تہا

مَشٰى يَتَكَفَّأُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ ثَنَا

حضرت کا جب چلتے تو ایسا لگتا کہ آگے کو جہکا چاہتے ہین حدیث کی ہمسے محمد بن بشار نے یعنی

الْعَبْدِيُّ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِي

عبدی سے اون نے کہا کہ حدیث کی ہمسے محمد ابن جعفر نے انہوں نے کہا کہ حدیث کی ہمسے شعبہ نے

اِسْحٰقَ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ بْنَ عَازِبٍ يَقُوْلُ كَانَ

وہ انہوں نے سنا ابی اسحق سے انہوں نے کہا کہ مین نے سنا براء بن عازب کو کہ وہ کہتے تہے کہ تہے

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا مَرْبُوْعًا

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایسے کہ اوسکے بال مین اندازے کی شکن تہی

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمٰعِيْلَ ثَنَا اَبُوْ نُعَيْمٍ ثَنَا

حدیث کی ہمسے محمد ابن اسماعیل بخاری نے انہوں نے کہا حدیث کی ہمسے ابو نعیم نے انہوں نے کہا حدیث

الْمَسْعُوْدِیُّ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ مُسْلِمِ بْنِ هُرْمُزَ عَنْ نَافِعِ

کی ہمسے مسعودی نے انہوں نے سنا عثمان ابن مسلم ابن ہرمز سے انہوں نے سنا نافع

بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ عَلِيِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ

ابن جبیر ابن مطعم سے انہوں نے سنا علی ابن ابیطالب رضی اللہ

عَنْهُ قَالَ لَمْ يَكُنِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عنہ سے انہوں نے کہا نہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم

بِالطَّوِيْلِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ شَثْنُ الْكَفَّيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ

بہت لانبے اور نہ بہت چھوٹے پر گوشت تھیں انگلیاں ہتھیلی اور دونو قدموں کی

ضَخْمُ الرَّاْسِ ضَخْمُ الْكَرَادِيْسِ طَوِيْلُ الْمَسْرُبَةِ اِذَا مَشٰى

بڑا تھا سر مبارک فربہ تھے جوڑ بند سلسلہ لانبا اور پتلا سا سینہ سے ناف تک اگنے کا بال تہا جب راہ چلتے

تَكَفَّاَ تَكَفُّؤًا كَاَنَّمَا يَنْحَطُّ مِنْ صَبَبٍ لَمْ اَرَ قَبْلَهُ وَلَا

تو آگے کو جھکے لگتے بہلا لگتا وہ جھکنا گویا کہ اونچے سے نیچے کو اترتے تھے نہ دیکھا میں نے سامنے انکے اور نہ

بَعْدَهُ مِثْلَهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ

بعد اونکے مثل اونکے اللہ درود بھیجے اور سلام ٭ جو حدیث گزر چکی اوسی کو حدیث کی ہمسے سفیان

بْنُ وَكِيْعٍ حَدَّثَنَا اَبِیْ عَنِ الْمَسْعُوْدِیِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

ابن وکیع نے انہوں نے کہا حدیث کی ہمسے میرے باپ نے اونہوں نے سنا مسعودی سے اسی سند سے

نَحْوَهُ بِمَعْنَاهُ ٭ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ الضَّبِّیُّ

لفظوں میں تو کچھ فرق ہے اور معنی ایک ہیں حدیث کی ہمسے احمد بن عبدہ ضبی

البصری وعلی بن حجر وابو جعفر محمد بن الحسین

بصری نے اور علی بن حجر اور ابو جعفر محمد ابن حسین نے

وھو ابن ابی حلیمة والمعنی واحد قالوا ثنا

اور وہ بیٹے ہیں ابن ابی حلیمہ کے ہین اور سب کی روایت کی معنی ایک ہین اون سب نے کہا حدیث کی ہمسے

عیسی بن یونس عن عمر بن عبد اللہ مولی غفرة قال

عیسی ابن یونس نے اونہون نے سنا عمر بن عبداللہ سے جو غلام ازاد کیے ہوئے غفرہ کی ہین اونہون نے کہا

حدثنی ابراھیم بن محمد من ولد علی بن ابی طالب قال

حدیث کی ہمسے ابراہیم ابن محمد نے جو اولاد مین ہین علی ابن ابی طالب کے کہا

کان علی اذا وصف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کہ تہے علی جب صفت کرتے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی

قال لم یکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالطویل

تب کہتے تہے کہ نہ تھے رسول اللہ علیہ وسلم بہت لانبے

الممغط ولا بالقصیر المتردد وکان ربعة من القوم

حد سے زیادہ اور نہ بہت چھوٹے ٹھنگنے اور قد بلندی مایل تہا سب اصحابون سے

لم یکن بالجعد القطط ولا بالسبط کان جعدا رجلا

نہ تہے بال گہونگروالے اور نہ بہت سیدھے بال ہین اندازیکی شکن تہی

ولم یکن بالمطھم ولا بالمکلثم وکان فی وجھہ

اور نہ تہا گوشت پہولا پہولا اور نہ تہا موٹا نہ بہت گول پر تہی اونکے موکھڑے مین

تدویر ابیض مشرب ادعج العینین اھدب

گولائی پیاری گوری سی سرخی ملی بہت سیاہی تہی دونو آنکھون مین دراز پلکین

سینچا رسول اللہ نے خط
ایکدن پہ سبیل اللہ فقط
اور کہا ہذا سبیل راست
اور اینکے کئی راہ ہین
یعنی یہ بیچ کی ہے راہ ...
سیدہی اور ہین ادہر خطوط ...
واہنی اور بائین ہی ...
اور کہا ہر ایک ...
اور ہر راہ پر ...
ہے بلاتا اور سب اس راہ پر

ایک دن ... 
پہر پڑہی حضرت نے یہ آیت کریم
جان لو ہذا صراطی مستقیم
یعنی فرمایا ہی رب العالمین
راہ سیدہی ہے میری یہ بالیقین
سیدہی اور ... بالیقین
واہنی بائین ... 
اور ... 
... بالیقین ...

الْأَسْفَارِ جَلِيلُ الْمُشَاشِ وَالْكَتَدِ ذُو مَسْرُبَةٍ شَثْنُ

پرونیان بہاری تہے دونو مونڈہبے اور دونو شانی ملے تھے[1] تمام بدن مین بال تہی سینہ سے ناف تک

الْكَفَّيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ إِذَا مَشَى تَقَلَّعَ كَأَنَّمَا يَنْحَطُّ فِي صَبَبٍ

دونو ہتیلی اور دونو قدمون کی جب راہ چلتے تو قوت سے چلتے گویا کہ بلندی سے پستی مین اوترتے تہے

وَإِذَا الْتَفَتَ الْتَفَتَ مَعًا بَيْنَ كَتِفَيْهِ خَاتَمُ النُّبُوَّةِ

اور جب کبھی کیطرف کو نگاہ کرتے تو پوری دونو انکہونکی[2] اونکے دونو کندہونکے بیچمین مہر نبوت تہی

وَهُوَ خَاتَمُ النَّبِيِّينَ أَجْوَدُ النَّاسِ صَدْرًا وَأَصْدَقُ النَّاسِ لَهْجَةً

اور وہ حضرت تمامی سب نبیون کے تہے سخی سب آدمی سے زیادہ کشادگی سینہ کے سبب اور سچے زیادہ سب آدمی سے

وَأَلْيَنُهُمْ عَرِيكَةً وَأَكْرَمُهُمْ عَشِيرَةً مَنْ رَآهُ بَدَاهَةً هَابَهُ

اور نرم زیادہ سب سے طبیعت مین اور نیک زیادہ سب سے کوئی دیکھتا اونکو اچکے مین ڈر جاتا

وَمَنْ خَالَطَهُ مَعْرِفَةً أَحَبَّهُ يَقُولُ نَاعِتُهُ لَمْ أَرَ قَبْلَهُ

اور جو کوی رل مل جاتا اونکو پہچان جاتا دوست رکھتا اونکو سراہنے والا کہتا مینے سامنے اونکے

وَلَا بَعْدَهُ مِثْلَهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَبُو عِيسٰى

اور نہ بعد اونکے مثل اونکے رحم ہو اللہ کا اونپر اور سلام[3] کہا ابو عیسے نے

رَحِمَهُ اللّٰهُ سَمِعْتُ أَبَا جَعْفَرٍ مُحَمَّدَ بْنَ الْحُسَيْنِ يَقُولُ

رحم کرے اللہ اونپر سنا مینے ابا جعفر محمد بن حسین کو کہ وہ کہتے تہے

سَمِعْتُ الْأَصْمَعِيَّ يَقُولُ فِي تَفْسِيرِ صِفَةِ النَّبِيِّ صلعم

کہ سنا مینے اصمعی کو کہ وہ کہتے تہے بیان حدیث صفت نبی صلعم

---

حاشیہ[1] ایسے مونڈہون اور شانون کا ہونا نشانی ہے بڑی قوت کی اور شجاعت کی ۱۲

[2] یعنے آنکھ کے کنارے سے نہ دیکھتے جیسا کہ تکبر والون کی عادت تھی ۱۲

[3] یہان سے لغت کی تحقیق ہے حدیث کے معنی ہو چکے ۱۲

صلى الله عليه وسلم الممغط الذاهب طولا

صلے اللہ علیہ وسلم کے ممغط کے معنے نکل جانیوالا طول مین

قال وسمعت اعرابيا يقول في كلامه تمغط في نشابته

کہا اصمعی نے اور سنا مینے ایک عرب کے گانون بسنے والیکو اپنی بات مین بولا حد سے بڑھ گیا تیر

اي مدها مدا شديدا والمتردد الداخل بعضه

کھینچنے مین یعنی کھینچا تیر کو بڑے زور سے کھینچا اور متردد وہ ہے کہ جسکا ایک بدن ایک مین گھسا ہو

في بعض قصرا واما القطط فالشديد الجعودة و

مارے چھٹائی کی اور لیکن قطط کے معنے بہت گھونگر والے بال اور

الرجل الذي في شعره حجونة اي تثن قليلا واما

وہ شخص جسکے بال مین انداز کی شکن ہووے یعنی شکن ہو تھوڑی تھوڑی اور لیکن

المطهم فالبادن الكثير اللحم والمكلثم المدور

مطہم کو عرب مین بادن کہتے ہین جسکے گوشت پھولا ہوا ہو اور مکلثم وہ جسکا گول

الوجه والمشرب الذي في بياضه حمرة والادعج

مونھ ہو اور مشرب جسکی رنگ کی سفیدی مین سرخی ہو اور ادعج وہ

الشديد سواد العين والاهدب الطويل الاشفار

جسکی آنکھ کی سیاہی خوب سیاہ ہو اور اہدب وہ جسکی پلکی دراز ہو

والكتد مجتمع الكتفين وهو الكاهل والمسربة هو

اور کتد وہ جسکے مونڈھے ملے ہوں اور اسیکو لغت مین کاہل کہتے ہین اور مسربہ کہتے ہے

الشعر الدقيق الذي كانه قضيب من الصدر

کہ بال پتلا سا ایسا کہ گویا کھجوری شاخ ہے سینہ سے

إِلَى السُّرَّةِ وَالشَّثْنُ الْغَلِيظُ الْأَصَابِعِ مِنَ الْكَفَّيْنِ

ناف تک اور شثن پر گوشت انگلیان ہتیلیان

وَالْقَدَمَيْنِ وَالتَّقَلُّعُ أَنْ يَمْشِيَ بِقُوَّةٍ وَالصَّبَبُ

اور قدمون کی اور تقلع قوت سے چلنا اور صبب بلندی

الْحُدُورُ تَقُولُ انْحَدَرْنَا فِي صَبُوبٍ وَصَبَبٍ وَقَوْلُهُ

اوترنا جیسا کہ تو بولتا ہے ہم اوترے اوترنے کے مکان مین اور راوی جو بولا

جَلِيلُ الْمُشَاشِ يُرِيدُ رُؤُسَ الْمَنَاكِبِ وَالْعِشْرَةُ

جلیل المشاش سو اوسکی یہ مراد کہ مونڈہونکے سر باری تہی اور عشرة کے معنے

الصُّحْبَةُ وَالْعَشِيرُ الصَّاحِبُ وَالْبَدِيهَةُ الْمُفَاجَاةُ

ساتھ رہنا اور عشیر کہتے ہین ساتھ رہنے والیکو اور بداہت کہتے ہین اچانکی کو

يُقَالُ بَدَهْتُهُ بِأَمْرٍ أَيْ فَجَأْتُهُ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ

لوگ بولتے ہین اچانک مین کیا مینے کام یعنی یکایک یہ کام کر پڑا حدیث کی ہمسے سفیان

بْنُ وَكِيعٍ قَالَ ثَنَا جُمَيْعُ بْنُ عُمَيْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْعِجْلِيُّ

بن وکیع نے اونہون نے کہا حدیث کی ہمسے جمیع بن عمیر ابن عبد الرحمن عجلی نے

إِمْلَاءً عَلَيْنَا مِنْ كِتَابِهِ قَالَ أَخْبَرَنِي رَجُلٌ مِنْ بَنِي

پڑہ کے ہمارے آگے اپنی کتاب سے کہا خبر دی ہمکو ایک مرد نے وہ بنی

تَمِيمٍ مِنْ وُلْدِ أَبِي هَالَةَ زَوْجِ خَدِيجَةَ يُكْنَى أَبَا عَبْدِ اللّٰهِ

تمیم کی قوم سے تہا اولاد مین ابی ہالہ کے جو زوج تہی ام المومنین خدیجہ رض کی وہ پکارا جاتا تہا ابا عبد اللہ

حاشیہ ۱۶ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو ایام جاہلیت مین طاہرہ کہتے تہے اونکی پاکدامنی کے سبب اول پہلا نکاح اونکا ابی ہالہ ابن زرارہ تمیمی کیساتہ ہوا تہا اوسسے دو بیٹے ہوئے تہے ایک کا نام ہالہ دوسری کا نام ہند بعد ابی ہالہ کے عتیق ابن خالد مخزومی کے نکاح مین آئین اوسنے ایک بیٹی ہند نام لڑکی پیدا ہوئی بعد اوسکی پیغمبر صلعم کے نکاح مین آئین اسوقت حضرت پچیس ۲۵

برس کے تہے خدیجہ چالیس برس کی اونسے پہلے حضرت نے نکاح نکیا تہا اور نہ اونکی زندگی بہر دوسرا نکاح کیا عدد تو یقین

عن ابن لابی ھالۃ عن الحسن ابن علیؓ قال سالت

اوس مرد سے روایت کی ابی ہالہ کے ایک بیٹے سے اوسنے روایت کی امام حسن بن علی سے کہا امام حسن نے

خالی ھند بن ابی ھالۃ وکان وصافا عن حلیۃ

پوچھا میں نے اپنے ماموں ہند ابن ابی ہالہ سے جو تھے صفت کرنیوالے صورت اور شکل

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وانا اشتھی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور میں مشتاق تھا

ان یصف لی شیئا اتعلق بہ فقال کان رسول اللہ

کہ وہ بیان کرے مجھسے کچھ صورت آنحضرت کی یاد کر رکھوں میں تب کہا تھے رسول اللہ

صلی اللہ علیہ والہ وسلم فخما مفخما یتلالؤ

صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے مچ بزرگ لوگونکی آنکھونمیں بزرگ جسمیں کہ چمکتا تھا

وجھہ تلالؤ القمر لیلۃ البدر اطول من المربوع

مونہ اونکا جیسے چمکتا ہے نور چودھوین رات کا کچھ لانبے تھے میانہ قد سے

واقصر من المشذب عظیم الھامۃ رجل الشعر

اور چھوٹے تھے بہت لانبے قد سے بڑا تھا سر مبارک اندازی کی سکن تھی بال مین

ان انفرقت عقیقتہ فرق والا فلا یجاوز شعرہ

اگر پھٹ جاتا سر کا بال اونکا تو پھٹا رہنے دیتے اور نہیں تو نہ بڑھتا سر کا بال

شحمۃ اذنیہ اذا ھو وفرہ ازھر اللون واسع الجبین

اونکی کان کی طرف سے جب کہ بڑھ دیتے اوسکو روشن زیادہ رنگ اونکا کشادہ تھی پیشانی

حاشیہ ؎ یعنی کبھی نکل آتی تھی سرکے بال میں اور کبھی تھوڑے ہوتے تو کان کی لو تک رہتا اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ بغیر قصد کے مانگ نکل آتی اور قصداً مانگ نکالنے کا حال دوسری حدیث میں آویگا اور وہ افضل ہے کیونکہ وہ حضرت کا آخری فعل ہے ۱۲

سر و سرور سرکوی سلام بعد بعث حضرت عیسیٰ تا زمانہ قبلہ نمایند خوف شنید زنده ترکہ بیر تمسنت سمنی میں جیسی سعید ابن احمد ... اختلاف نفاق بنی سنت تمسمرا نفاق یعنی بہ عقیدہ ... عمی ... آزاد بدعت سنت سنی جمع بدعت بہترین... سنت ... عیسیٰ ... سنت اصحاب یعنی ... بن علی

۱۱

رہنمای جادہ ... اتی سنت کا ... محبت ... تا رسول ... از حق بدعت ... ماحی ... حامل سنت ... آنحضرت ... دین میں بدعت ... افضل بدعت کا ...

اَزَجَّ الْحَوَاجِبِ سَوَابِغَ مِنْ غَيْرِ قَرَنٍ بَيْنَهُمَا عِرْقٌ يُدِرُّهُ

ابرو پتلی سی تھین بہوین اچہی پوری دراز بہت دراز بہت ملی ہوی نہین دونو کی بیچ میں ایک رگ

الْغَضَبُ اَقْنَى الْعِرْنِيْنِ لَهٗ نُوْرٌ يَعْلُوْهُ يَحْسِبُهُ مَنْ لَمْ

غصہ[1] لینی اونچی تہی ناک اونکی اوسمین ایک نور تہا بلند ہوتا معلوم کرتا جو

يَتَأَمَّلْهُ اَشَمَّ كَثُّ اللِّحْيَةِ سَهْلُ الْخَدَّيْنِ ضَلِيْعُ

تامل نکرتا کہ ناک کا بانسا بلند ہے[2] گہنی تہی ڈاڑہی برابر تہے رخسارے کشادہ تہا

الْفَمِ مُفَلَّجُ الْاَسْنَانِ دَقِيْقُ الْمَسْرُبَةِ كَاَنَّ عُنُقَهٗ

سونہہ کہلے تہی آگے کے دانتو نمین سینہ سی ناف تک بال تہا پتلا سا گویا کہ گردن اونکی

جِيْدُ دُمْيَةٍ فِيْ صَفَاءِ الْفِضَّةِ مُعْتَدِلُ الْخَلْقِ بَادِنٌ

گردن تہی تصویر کی صفائی چاندی کی سی[3] انداز سے ساتہ تہی صورت اور شکل

مُتَمَاسِكٌ سَوَاءُ الْبَطْنِ وَالصَّدْرِ عَرِيْضُ الصَّدْرِ بَعِيْدُ مَا بَيْنَ

پر گوشت بدن تہا کسا ہوا برابر تہا شکم اور سینہ مبارک چوڑا تہا سینہ تہوڑا ہی سا فرق تہا دونو

الْمَنْكِبَيْنِ ضَخْمُ الْكَرَادِيْسِ اَنْوَرُ الْمُتَجَرَّدِ مَوْصُوْلُ

مونڈہوں مین بہاری تہی جوڑ بند چمکیلا بدن کپڑا اوتارلی مین[4] ملا ہوا تہا

حاشیہ[1] اسکی دو معنی ہین ایک یہ کہ غصہ کے وقت رگ پہول اوٹہتی تہی اور دوسری معنی یہ کہ غصہ کیوقت اوسمین جنبش ہوتی تہی ۱۲

[2] یعنی نور کی سبب سی ناک بہت اونچی لگتی تہی اور حقیقت مین بہت اونچی نہتی تامل کرنیسی معلوم ہوتا کہ یہ اونچائی نور کی ہے ۱۲

[3] دمیہ کہتے ہین پتلی کو جو ہاتہی دانت وغیرہ سے بناتے ہین اور دستور ہے کہ تصویر کو خاطر خواہ بناتے ہین خوبصورت تو جب کوئی کسی کی صفت کرتا ہے تو کہتا ہے کہ فلانا کیا خوبصورت ہے گویا کہ عالم تصویر کا ہے ایسا ہی راوی نے محاورہ کے موافق صفت کی یہ نہ تصویر بنائی کی برائی دوسری حدیثو ںمین ہے ۱۲

[4] یعنی جب کپڑا بدن سے اوتارتے تو بدن نورانی اور پیارا لگتا ۱۲

مَا بَيْنَ اللَّبَّةِ وَالسُّرَّةِ بِشَعْرٍ يَجْرِي كَالْخَطِّ

دہکیدی سے اور ناف تک بال سے جو بہتا تہا مثل خط کے

عَارِي الثَّدْيَيْنِ وَالْبَطْنِ مِمَّا سِوَى ذٰلِكَ أَشْعَرُ

خالی تہین دونو چہاتی اور شکم مبارک بالونسی سواے اس بال کے جو مذکور ہوا بہت بال تہے

الذِّرَاعَيْنِ وَالْمَنْكِبَيْنِ وَأَعَالِي الصَّدْرِ طَوِيْلُ الزَّنْدَيْنِ

دونو بازو اور دونو کندہون اور اوپر اوپر سینہ مبارک کے دراز تہا دونو کلائیان

رَحْبُ الرَّاحَةِ شَثْنُ الْكَفَّيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ سَائِلُ

کشادہ تہی ہتہیلی[1] پر گوشت تہین دونو ہتہیلی اور دونو قدمون کی دراز تہین

الْأَطْرَافِ أَوْ قَالَ شَائِلُ الْأَطْرَافِ خُمْصَانُ الْأَخْمَصَيْنِ

انگلیان یا راوی نے کہا بلند تہین انگلیان گہرے تہے تلوے اندازیکے ساتہ برابر

مَسِيْحُ الْقَدَمَيْنِ يَنْبُو عَنْهُمَا الْمَاءُ إِذَا زَالَ زَالَ قَلْعًا

اور نرم تہے دونو قدمین اسطرح سے کہ بہتا تہا دونو مین سے پانی[2] جب راہ چلتے تو چلتے پانوکو اوہر کرتے

يَخْطُو تَكَفِّيًا وَيَمْشِي هَوْنًا ذَرِيْعُ الْمِشْيَةِ إِذَا مَشَى كَأَنَّمَا

چلتے آگے کو جہکے ہوئے اور چلتے آرام اور نرمی کیساتہ تیز چال جب چلتے تو ایسا لگتا

يَنْحَطُّ مِنْ صَبَبٍ وَإِذَا الْتَفَتَ الْتَفَتَ جَمِيْعًا خَافِضُ الطَّرْفِ

کہ بلندی سی پستی مین اوترتے ہین اور جب کسیکی طرف نگاہ کرتی تو نگاہ کرتے پوری پہر کر نیچی رہتی اپنی نگاہ

حاشیہ [1] یعنی ہتہیلی کشادہ دیکہنے مین تہی اور دوسری یہ معنی کہ حضرت کے ہاتہہ مین سخاوت تہی ۱۲

[2] یعنی پشت پاون کی ملائمت اور نرمی کے سبب پانی ٹہر نہ سکتا بہ جاتا کیون کہ کہین گڑہا نہ تہا سب برابر تہا ۱۲

[3] یعنی قوت سے چلتے آہستگی کیساتہ اور چلنے مین آگے کو جہکنا بہلا لگتا اور نرم چال تہی مگر قدم بڑہا کے رکہتے تہے اچہی تیز چال چلتے متکبرونکی چال نہ چلتے ۱۲

مَنْهُوسُ العَقِبِ قَالَ قَلِيلُ لَحْمِ العَقِبِ حَدَّثَنَا

منہوس العقب اوسنے کہا تہوڑا گوشت مہو جسکی ایڑی مین حدیث کی ہمنے

هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ ثَنَا عَبْثَرُ بْنُ القَاسِمِ عَنْ أَشْعَثَ

ہناد بن سری نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے عبثر بن قاسم نے اوسنے سنا اشعث سے

يَعْنِي بْنَ سَوَّارٍ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ

یعنی ابن سوار سے اوسنے سنا ابی اسحق اوسنے جابر بن سمرہ سے

قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي لَيْلَةٍ

انہوں نے کہا دیکہا مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چاندنی رات

إِضْحِيَانٍ وَعَلَيْهِ حُلَّةٌ حَمْرَاءُ فَجَعَلْتُ أَنْظُرُ إِلَيْهِ وَإِلَى

رات مین اور آپکے اوپر چادر کہیند سرخ تہا پہر شروع کیا مینے کہ دیکہنے لگا اونکیطرف اور

القَمَرِ فَلَهُوَ عِنْدِي أَحْسَنُ مِنَ القَمَرِ ؎ حَدَّثَنَا

چاند کیطرف پس بیشک حضرت میری نگاہ اور اعتقاد مین بڑہکر تہے چاند سے ؎ حدیث کی ہمسے

سُفْيَانُ بْنُ وَكِيعٍ ثَنَا حُمَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الرُّؤَاسِيُّ

سفیان ابن وکیع نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے عبد الرحمن رواسی نے

عَنْ زُهَيْرٍ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ قَالَ سَأَلَ رَجُلٌ البَرَاءَ بْنَ عَازِبٍ

اوسنے روایت کی ابی اسحاق سے کہا پوچھا ایک مرد نے براء ابن عازب سے

أَكَانَ وَجْهُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَ السَّيْفِ

کہ بہلا تہا موںہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا مثل تلوار کے چمکتا ۱۲

حاشیہ ؎ راوی نے کہا کہ میرے اعتقاد مین حضرت کا حسن چاند سے بہتر تہا تو اسنے اپنا حال بیان کردیا کوئی یہ نہ سمجہے کہ انہین کو ایسا معلوم ہوا بلکہ حقیقت مین آنحضرت ایسے ہی تہے ۱۲

قَالَ لَا بَلْ مِثْلَ الْقَمَرِ حَدَّثَنَا اَبُوْ دَاوٗدَ الْمَصَاحِفِيُّ

کہا نہین بلکہ مثل چاندکی روشن تہا ع۱ حدیث کی ہمسے ابو داود مصاحفی

سُلَیْمَانُ ابْنُ سَلْمٍ ثَنَا النَّضْرُ بْنُ شُمَیْلٍ عَنْ صَالِحِ

سلیمان ابن سلم نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے نضر ابن شمیل نے اوسنے روایت کی صالح

بْنِ اَبِی الْاَخْضَرِ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ عَنْ

ابن ابی اخضر سے اوسنے روایت کی ابی شہاب سے اوسنے ابی سلمہ سے اوسنے

اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ابوہریرہ سے ابوہریرہ نے کہا کہ تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اَبْیَضَ کَاَنَّمَا صِیْغَ مِنْ فِضَّۃٍ رَجِلَ الشَّعْرِ حَدَّثَنَا

گورے گویا کہ بنائے گئے تہے چاندی سے ع۲ اندازکی شکن تہی بال مین حدیث کی ہمسے

قُتَیْبَۃُ بْنُ سَعِیْدٍ اَنَا اللَّیْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ اَبِی الزُّبَیْرِ

قتیبہ ابن سعید نے اوسنے کہا خبردی ہمکو لیث ابن سعد نے اوسنے سنا ابی زبیر سے

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

اوسنے جابر بن عبد اللہ سے بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

قَالَ عُرِضَ عَلَیَّ الْاَنْبِیَآءُ فَاِذَا مُوْسٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ ضَرْبٌ

فرمایا دکہلائے گئے مجکو نبی لوگ تب پہر یکایک دیکہا موسی علیہ السلام کو کہ تہے وہ

مِنَ الرِّجَالِ کَاَنَّہٗ مِنْ رِجَالِ شَنُوْءَۃَ وَرَاَیْتُ

ہلکی بدن کے گویا کہ وہ قوم شنوء کے مردون سے تہے ع۳ اور دیکہا مینے

حاشیہ ع۱ سایل نے پوچہا کہ مثل تلوار کی حضرت کا مونہ لنبا اور روشن تہا براولی کہا کہ نہین حضرت کا مونہ چاند سا
ع۲ چاندی کی تشبیہ فقط چمک کیواسطے ہی رنگ کے نہین کیونکہ چاندی سفید ہوتی ہی اور حضرت کا رنگ مایل بسرخی تہا ۱۲
ع۳ شنوء ایکقوم ہین یمین مین اکثر وہ لوگ ہلکے بدن پاکیزہ شکل ہوتی ہین نہ بہت موٹے نہ تپلے ۱۲

عِيسَى بْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ

عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کو پس یکایک بہت ملتے ہیں اوس سے کہ دیکھا ہوں

بِهِ شَبَهًا عُرْوَةُ بْنُ مَسْعُودٍ وَرَأَيْتُ إِبْرَاهِيمَ عَلَيْهِ

اوسکو ہمشکل عروہ ابن مسعود کے اور دیکھا میں نے ابراہیم علیہ

السَّلَامُ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا صَاحِبُكُمْ

السلام کو پس یکایک ملتے تھے وہ اوس سے کہ دیکھتا ہوں میں اوسکو ہمشکل صاحب تمہارے

يَعْنِي نَفْسَهُ الْكَرِيمَةَ وَرَأَيْتُ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

ارادہ کیا اپنی ذات بزرگ کا اور دیکھا میں نے جبرئیل علیہ السلام کو

فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا دِحْيَةُ حَدَّثَنَا

پس یکایک ملتے تھے اوس شخص سے کہ دیکھتا ہوں میں اوسکو برابر شکل ملنی میں دحیہ کلبی کے حدیث کی ہمسے

مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ وَسُفْيَانُ بْنُ وَكِيعٍ الْمَعْنَى وَاحِدٌ

محمد ابن بشار نے اور سفیان ابن وکیع نے اور دونوں کی روایت کے ایک ہی معنی ہیں

قَالَا أَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ عَنْ سَعِيدٍ الْجُرَيْرِيِّ

کہا خبر دی ہمکو یزید ابن ہارون نے اور سنا جریری سے اوسنے

قَالَ سَمِعْتُ أَبَا الطُّفَيْلِ يَقُولُ

کہا میں نے سنا ابو طفیل کو کہ وہ کہتے تھے

رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

کہ دیکھا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ وَمَا بَقِيَ عَلَى وَجْهِ الْأَرْضِ أَحَدٌ

وسلم کو اور اب باقی رہا روئے زمین پر کوئی

رَاٰهُ غَيْرِيْ قُلْتُ صِفْهُ لِيْ قَالَ كَانَ اَبْيَضَ مَلِيْحًا

دیکہا ہو اونکو میرے سوا[1] کہا مینے بیان کر انکا مجہسے اوسنے کہا تہی حضرت گورے سرخی ملی شکل

مُقْصَدًا حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَا اِبْرَاهِيْمُ

اور جال میانی[2] حدیث کی ہمسے عبد اللہ ابن عبد الرحمن نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو ابراہیم

بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ اَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ ثَابِتٍ الزُّهْرِيُّ

ابن منذر حزامی نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو عبد العزیز ابن ثابت زہری نے

اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ اَخِيْ مُوْسٰى بْنِ

اوسنے کہا حدیث کی ہمسے اسمعیل ابن ابراہیم ابن اخی موسے ابن

عُقْبَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ

عقبہ نے اوسنے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اوسنے کہا تہے

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْلَجَ الثَّنِيَّتَيْنِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایسے کہ کہڑکی تہی دونو اگلے دانتون مین

اِذَا تَكَلَّمَ رُئِيَ كَالنُّوْرِ يَخْرُجُ مِنْ بَيْنِ ثَنَايَاهُ

جب بات کرتے تو نظر آتا جیسے ایک نور ہے کہ نکل رہا ہے دونو اگلے دانتون سے اونکے

## بَابُ مَا جَاءَ فِيْ خَاتَمِ النُّبُوَّةِ

یہ باب ہی اون حدیثون کا جو آئی ہین مہر نبوت کے بیان مین

حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ اَنَا حَاتِمُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ عَنِ الْجَعْدِ

حدیث کی ہمسے قتیبہ ابن سعید نے اوسنے کہا خبر دی مجکو حاتم ابن اسمعیل نے اوسنے سنا جعد

حاشیہ[1] یعنی کوئی اصحاب میرے سوا اب زندہ نہیں سو حضرت کی صورت شکل جو پوچہنا ہو مجہسے پوچہ لو ۱۲

[2] یعنی نہ بہت لانبے نہ بہت چہوٹے نہ بہت دبلے نہ بہت موٹے بلکہ ہر عضو اندازے کے ساتہ اپنے موقع پر ۱۲

بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ سَمِعْتُ السَّائِبَ بْنَ يَزِيْدَ يَقُوْلُ

ابن عبد الرحمن سے اوسنے کہا سنا مینے سائب ابن یزید کو وہ کہتے تھے۔

ذَهَبَتْ بِيْ خَالَتِيْ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

لیگئی مجکو میری خالہ طرف رسول الله صلے الله علیہ

وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ ابْنَ اُخْتِيْ وَجِعٌ فَمَسَحَ

وسلم کے پہر کہا یا رسول الله بیشک میرا بھانجا بہت بیمار ہے تب ہاتہہ پھیرا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاْسِيْ وَدَعَا لِيْ بِالْبَرَكَةِ

رسول الله صلے الله صلے الله علیہ وسلم نے میرے سر پر اور دعا فرمائی میرے واسطے برکت کی

وَتَوَضَّأَ فَشَرِبْتُ مِنْ وَضُوْئِهِ وَقُمْتُ خَلْفَ ظَهْرِهِ

اور وضو کیا پس پیا مینے وضو کے گری ہوئی پانی کو اور کہڑا ہوا مین پیٹہہ کے پیچہے حضرت کی

فَنَظَرْتُ اِلَى الْخَاتَمِ الَّذِيْ بَيْنَ كَتِفَيْهِ فَاِذَا هُوَ مِثْلُ

پس دیکہا مینے طرف مہر نبوت کی جو دونو مونڈہون کے بیچمین ہی پہر ناگاہ وہ مثل

زِرِّ الْحَجَلَةِ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ يَعْقُوْبَ الطَّالْقَانِيُّ

گھنڈی مسہری کے ہی حدیث کی ہمسے سعید ابن یعقوب طالقانی نے

اَنَا اَيُّوْبُ بْنُ جَابِرٍ عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ

اوسنے کہا خبر دی ہمکو ایوب ابن جابر نے اوسنی سنا سماک ابن حرب سے اوسنے سنا جابر ابن سمرہ سے

---

حاشیہ ۱ یعنی دعا کیا کہ اوسکی عمر مین برکت ہو یا عمر اور دوسری چیزونکی واسطے دعا کیا جیسے روزی وغیرہ ہے ۱۲

۲ اور بعضے کہتے ہین کہ حجلہ کہتی ہین چکور کو یعنی مہر نبوت کی مثل بیضہ چکور کے ہی مگر یہ صحیح نہین ہے صحیح یہ ہے کہ حجلہ کہتے ہین مسہری کو جو دلھن کے واسطے کپڑے کا مکان بناتے ہین اوسمین بڑی بڑی گھنڈیان بہت لگاتے ہین اوسکو چھپرکھٹ بہی کہتے ہین ۱۲

قَالَ رَاَیْتُ الْخَاتَمَ بَیْنَ کَتِفَیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

اوسنی کہا دیکہا مینے مہر نبوت کو درمیان دونو کندہون مبارک رسول اللہ صلے اللہ

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ غُدَّۃً حَمْرَاءَ مِثْلَ بَیْضَۃِ الْحَمَامَۃِ حَدَّثَنَا

علیہ وسلم کے ایک نار گوشت کا ابہرا ہوا سرخ رنگ مانند بیضہ کبوتر کے حدیث کی ہمسے

اَبُوْ مُصْعَبٍ الْمَدَنِیُّ اَنَا یُوْسُفُ بْنُ الْمَاجِشُوْنِ عَنْ اَبِیْہِ

ابو مصعب مدینہ کے رہنے والے نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسی یوسف ابن ماجشون نے اوسنے روایت کی

عَنْ عَاصِمِ بْنِ عُمَرَ بْنِ قَتَادَۃَ عَنْ جَدَّتِہٖ رُمَیْثَۃَ

اپنے باپ سے اوسنے عاصم ابن عمر بن قتادہ سے اوسنے اپنی دادی رمیثہ سے

قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَلَوْ

کہا رمیثہ نے سنا مینے رسول اللہ صلے اللہ علیہ و سلم سے اسیوقتمین کہ اگر

اَشَآءُ اَنْ اُقَبِّلَ الْخَاتَمَ الَّذِیْ بَیْنَ کَتِفَیْہِ مِنْ قُرْبِہٖ

مین چاہتی کہ چوم لون مہر نبوت کو جو حضرت کے دونو کندہونکے بیچمین تہی تو اتنا نزدیک تہی مین

لَفَعَلْتُ یَقُوْلُ لِسَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ یَوْمَ مَاتَ اِھْتَزَّ لَہٗ

حضرت سے کہ چوم سکتی تہی اوسوقت فرماتے تہے حضرت سعد بن معاذ کے حقمین جسدن وہ مری تہی جنبش کیا

عَرْشُ الرَّحْمٰنِ ؂ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَۃَ الضَّبِّیُّ

اوسکے واسطے رحمن کے عرش نے ؂ حدیث کی ہمسے احمد بن عبدہ ضبی نے

وَعَلِیُّ بْنُ حُجْرٍ وَّغَیْرُ وَاحِدٍ قَالُوْا اَنَا عِیْسَی بْنُ یُوْنُسَ

اور علی ابن حجر نے اور بہت لوگون نے سب نے کہا حدیث کی ہمسے عیسی ابن یونس نے

عَنْ عُمَرَ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ مَوْلٰی غُفْرَۃَ قَالَ ثَنِیْ اِبْرَاھِیْمُ بْنُ مُحَمَّدٍ

اوسنے سنا عمر ابن عبد اللہ سے جو غلام آزاد کیے ہوئے غفرہ کے تہی اوسنے کہا حدیث کی مجہسے ابراہیم ابن

حاشیہ ؂ یعنی اونکی روح جو عرش پر پہونچی تہی اوسکی خوشی سے عرش ہل گیا ۱۲ منہ

مِنْ وُلْدِ عَلِيِّ ابْنِ اَبِيطَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ

جو اولاد مین سے علی ابن ابیطالب رضی اللہ عنہ کی کہا کہ تھے

عَلِيٌّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِذَا وَصَفَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

علی رضی اللہ عنہ جب صفت کرتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ بِطُوْلِهٖ وَقَالَ بَيْنَ كَتِفَيْهِ خَاتَمُ النُّبُوَّةِ

تو ذکر کرتے حدیث بہت بڑی سی اور کہتے تھے کہ حضرت کے دونون مونڈھون کے بیچ مین مہر نبوت تھی

وَهُوَ خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ اَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ

اور وہ حضرت خاتم النبیین تھے حدیث کی ہمسے محمد بن بشار نے اونسے کہا حدیث کی ہمسے

اَنَا عَزْرَةُ بْنُ ثَابِتٍ ثَنِيْ عِلْبَاءُ ابْنُ اَحْمَرَ ثَنِيْ عَمْرُو بْنُ اَخْطَبَ

ابوعاصم نے اونسے کہا حدیث کی ہمسے عزرہ بن ثابت نے اونسے کہا حدیث کی ہمسے علبا بن احمر نے اونسے کہا

الْاَنْصَارِيُّ قَالَ قَالَ لِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حدیث کی ہمسے عمرو ابن اخطب انصاری نے کہا مجکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَا اَبَا زَيْدٍ اُدْنُ مِنِّيْ فَامْسَحْ ظَهْرِيْ فَمَسَحْتُ ظَهْرَهٗ

وآلہ وسلم نے کہ اے ابوزید قریب ہو مجھ سے اور مل دے میری پیٹھ تب ملا مینے پیٹھ حضرت کی

فَوَقَعَتْ اَصَابِعِيْ عَلَى الْخَاتَمِ قُلْتُ وَمَا الْخَاتَمُ قَالَ شَعَرَاتٌ مُجْتَمِعَاتٌ

پھر جا پڑی انگلی میری مہر نبوت پر علبا کہتے ہین کہ کہا مینے وہ کیسی تھی کہا کہ چند بال تھے اکٹھے

حاشیہ ۵ ابوزید نے مہر نبوت کو آنکھ سے نہ دیکھا تھا ہاتھ سے چھونے مین چند بال دریافت ہوئے سو بیان کر دیا دوسرے راویون نے شکل اور رنگ دیکھا سو بیان کیا اور کسینے کبوتر کے بیضہ اور کسینے گھنڈی کی تشبیہ دیا سب سچ ہے جس سے جو مثل ہوسکی بیان کیا بہر صورت مہر نبوت ثابت ہوئی اسیطرح کسی نے اوسکا رنگ سرخ بیان کیا کسی نے سبز اور سیاہ یہ بھی سچ ہے بدنکا رنگ مبارک سرخ تھا اوسکو بھی سرخ کہا اور مہر نبوت پر خال خال تھے اوسکو کسی نے سبز کسینے سیاہ کہا ۱۲

حَدَّثَنَا أَبُو عَمَّارٍ الْحُسَيْنُ بْنُ حُرَيْثٍ الْخُزَاعِيُّ

حدیث کی ہمسے ابو عمار حسین ابن حریث خزاعی نے

أَنَا عَلِيُّ ابْنُ حُسَيْنِ بْنِ وَاقِدٍ ثَنِي أَبِي ثَنِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ

اونسے کہا حدیث کی ہمسے حسین بن واقد سے اونسے کہا حدیث کی ہمسے میری باپ نے اسنے کہا عبد

بُرَيْدَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي بُرَيْدَةَ يَقُولُ جَاءَ سَلْمَانُ

بریدہ نے اونسے کہا میں سنا ابی بریدہ سے وہ کہتے تہے کہ لایا سلمان فارسی

الْفَارِسِيُّ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جسوقت

قَدِمَ الْمَدِينَةَ بِمَائِدَةٍ عَلَيْهَا رُطَبٌ فَوَضَعَهَا بَيْنَ يَدَيْ

کہ حضرت تشریف لائی مدینہ ایک خوانچہ میں اوسکے اوپر رکہی ہوئی تازہ کہجورین تب لا رکہدیا اوسکو

رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا سَلْمَانُ مَا

سامنے رسول اللہ صلے اللہ وسلم کے تب حضرت بولے یا سلمان یہہ

هَذَا فَقَالَ صَدَقَةٌ عَلَيْكَ وَعَلَى أَصْحَابِكَ فَقَالَ ارْفَعْهَا

کیا ہے تب وہ بولے یہ صدقہ ہے آپ اور آپ کے اصحاب کیواسطے حضرت نے کہا اوٹھا اسکو

فَإِنَّا لَا نَأْكُلُ الصَّدَقَةَ قَالَ فَرَفَعَهَا فَجَاءَ الْغَدَ بِمِثْلِهِ

کیونکہ ہم لوگ نہین کہاتے صدقہ راوی نے کہا کہ پہر اوٹہالیا اسکو سلمان نے دوسری دن ویسا ہی

فَوَضَعَهُ بَيْنَ يَدَيْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

خوانچہ اور رکہدیا اوسکو سامنے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے

فَقَالَ مَا هَذَا يَا سَلْمَانُ فَقَالَ هَدِيَّةٌ لَكَ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ

حضرت نے فرمایا کیا ہے یہ یا سلمان تب کہا سلمان نے یہ ہدیہ ہے آپکی واسطے تب فرمایا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم لاصحابہ ابسطوا ثم نظر الی
صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے یاروں کو سب کو اپنا تہ بڑھاؤ لوڈ اسکے کہا
الخاتم علی ظہر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
سلمان نے طرف مہر نبوت کی اوپر پیٹھ مبارک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے
فامن بہ وکان للیہود فاشتراہ رسول اللہ صلی اللہ
سو ایمان لائے حضرت پر اور سلمان یہودی کے غلام تب اوسکو خرید لیا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم بکذا وکذا درھما علی ان یغرس
علیہ وسلم نے کسیقدر درہم پر اس شرط پر کہ بٹھا لین حضرت
لھم نخیلا فیعمل سلمان فیہ حتی تطعم فغرس
اونکے واسطے خرما کے درخت اور کماوی سلمان اوس باغ کو جبتک کہ وہ پہلے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم النخل الا نخلۃ
پھر بویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خرما کے درخت مگر ایکدرخت
واحدۃ غرسھا عمر رضی اللہ عنہ فحملت النخل من عامھا
کہ اوسکو بویا عمر رضی اللہ عنہ نے پھر پہلے سب درخت اسی سال
ولم تحمل نخلۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اور نہ پہلا ایکدرخت تب فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے
ماشان ھذہ النخلۃ فقال عمر یا رسول اللہ انا غرستھا
کیا حال ہے اس درخت کا تب عرض کیا عمر نے یا رسول اللہ میں نے بویا تہا
فنزعھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فغرسھا
پھر اوکہاڑ ڈالا اوسکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے پھر بو دیا اسکو

حاشیہ سلمان بعضوں نے کہا ہے کہ چالیس وقیہ چاندی کا اور بعضو نے کہا ہے چالیس ہزار درہم کے سونے اور ایک وقیہ سونے کا

عن عطاء بن یسار ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اللھم لا تجعل قبری وثنا یعبد اشتد غضب اللہ علی قوم اتخذوا قبور انبیائھم مساجد

۲۳

عن ابن عباس ... ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لعن اللہ الیہود والنصاری اتخذوا قبور انبیائھم مساجد

فَحَمَلَتْ مِنْ عَامِهِ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ اَنَا بِشْرُ

سو وہ بھی پہلا اوسی سال (۱) حدیث کی ہم سے محمد بن بشار نے اوسنی کہا حدیث کی بشر

بْنُ الْوَضَّاحِ اَنَا اَبُوْ عُقَيْلِ نِ الدَّوْرَقِیُّ عَنْ اَبِیْ نَضْرَةَ قَالَ

بن وضاح نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو عقیل دورقے نے اوسنے سنا ابی نضرہ سے اوسنے کہا

سَئَلْتُ اَبَا سَعِيْدِنِ الْخُدْرِیَّ عَنْ خَاتَمِ رَسُوْلِ اللّٰهِ

پوچہا مینے ابو سعید خدری کو احوال سے مہر رسول اللہ

صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِیْ خَاتَمَ النُّبُوَّةِ فَقَالَ كَانَ فِیْ

صلے اللہ علیہ وسلم کے یعنی مہر نبوت کا حال تب کہا کہ تہا حضرت کی

ظَهْرِهٖ بَضْعَةٌ نَاشِزَةٌ حَدَّثَنَا اَبُو الْاَشْعَثِ اَحْمَدُ بْنُ

پیٹہہ مبارک مین ایک ٹکڑا گوشت کا اوبہرا ہوا حدیث کی ہمسے ابو الاشعث احمد ابن

الْمِقْدَامِ الْعِجْلِیُّ الْبَصْرِیُّ اَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَاصِمِ

مقدام عجلی بصری نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو حماد بن زید نے اوسنے سنا عاصم

نِ الْاَحْوَلِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ سَرْجِسَ قَالَ اَتَيْتُ رَسُوْلَ

احول سے اوسنے سنا عبد اللہ بن سرجس سے کہا عبد اللہ نے آیا مین رسول

اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِیْ نَاسٍ مِّنْ اَصْحَابِهٖ فَدُرْتُ

اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس اور وہ اپنے یار لوگون مین تہا پہر گیا مین

هٰكَذَا مِنْ خَلْفِهٖ فَعَرَفَ الَّذِیْ اُرِيْدُ فَاَلْقَی الرِّدَاءَ عَنْ

اسطرحسے حضرت کے پیچہے کو (۱) تب پہچان لیا حضرت نے جو مین چاہتا تہا (۲) پہر اوٹہالی چادر اپنی

## حاشیہ

(۱) یہہ معجزہ حضرت کا تہا کہ درخت اوسی سال پہلا اور جو درخت اوکہاڑ کے پہر بویا تہا وہ بہی اوسی سال پہلا اسبوقت اس معجزہ ظاہر ہونیکو اسواسطے درخت نہ پہلا تہا ۱۲

(۲) جیسا کہ اوسنی سے اوسیطرح اشارہ سے بتایا ۱۲ (۳) یعنی مہر نبوت دیکہنے کو گیا تہا ۱۲

ظَهْرِهٖ فَرَاَيْتُ مَوْضِعَ الْخَاتَمِ عَلٰى كَتِفَيْهِ مِثْلَ الْجُمْعِ

پیٹھ مبارک سے تب دیکھا مینے اوس جاگہ کو جسپر مہر نبوت تھی دونو شانون پر حضرت کی مثل ایک مٹھی کی

حَوْلَهَا خِيْلَانٌ كَاَنَّهَا ثَآلِيْلُ فَرَجَعْتُ حَتّٰى اسْتَقْبَلْتُهٗ

پھر گوشت کے گرد اوسکے بہت تل تھی ایسا لگتا تھا جیسا مسّا پھر آنکے بڑھا مین یہانتک کے جوم لیا

فَقُلْتُ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ وَلَكَ فَقَالَ

اوسکو تب خوش ہوکے کہا مینے بخشے اللہ نے تمکو یا رسول اللہ حضرت نے فرمایا اور تجکو بھی بخشا تب کہا

الْقَوْمُ اَسْتَغْفَرَ لَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

لوگون نے اللہ سے مغفرت چاہی تیری رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے تب

فَقَالَ نَعَمْ وَلَكُمْ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْاٰيَةَ وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ

بولے حضرت ہان اور تم سب کیواسطے مغفرت چاہتا ہون مین بعد اسکی حضرت نے پڑھا اس آیہ کو کہ گناہ بخشوا اپنے

وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

اور اپنی امت کے اور مغفرت چاہ تو سب مومن مرد اور عورتون کے واسطے

بَابُ مَا جَآءَ فِيْ شَعْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ

یہ باب ساتون حدیثون کا جو آئی ہین بیچ بیان بال رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ اَنَا اِسْمٰعِيْلُ

صلے اللہ علیہ وسلم کے حدیث کی ہمسے علی ابن حجر نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو اسمٰعیل

بْنُ اِبْرٰهِيْمَ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ

ابن ابراہیم نے اوسنے سنا حمید سے اوسنے سنا انس بن مالک سے کہا انس نے کہ تھا

حاشیہ جمع بضم جیم وسکون میم کہتی ہین اوس صورت کو جو انگلیان ہتہور بند کرنے سے حاصل ہوتی ہے اور اوسکو ہندی مین مٹھی کہتی ہین خیلان جمع خال ہے اور مہر نبوت کی جو گرد تل تھے اور وہ ابھرا ہوا گوشت تھا جیسے بدن میں مسّا سا ہوتا ہے ملہ حضرت کو قرآن مین امت کے گناہ بخشوانے کا حکم دیا ہے اوسی بات کو اسم سے بتاتا کہ تمہاری گناہ بھی بخشواتا ہون

شَعْرُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى نِصْفِ
سر کا بال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا آدہی دور تک
اُذُنَيْهِ حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ ثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ
دونو کانون کے حدیث کی ہمسے ہناد ابن سری نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے عبدالرحمن
اَبِي الزِّنَادِ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ
ابن ابی زناد نے اُسنے سنا ہشام بن عروہ سے اوسنے سنا اپنے باپ سے اوسنے سنا ام المومنین عائشہ
رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كُنْتُ اَغْتَسِلُ اَنَا وَرَسُوْلُ اللّٰهِ
رضی اللہ عنہا سے کہا عائشہ نے کہ غسل کرتی تہی مین اور رسول اللہ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ مِنْ اِنَاءٍ وَاحِدٍ وَكَانَ لَهٗ شَعْرٌ
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ہی برتن سے اور تہا اوسکے سر کا بال
فَوْقَ الْجُمَّةِ وَدُوْنَ الْوَفْرَةِ حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيْعٍ
اونچا جمہ سے اور نیچا وفرہ سے [1] حدیث کی ہمسے احمد ابن منیع نے
اَنَا اَبُوْ قَطَنٍ اَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِيْ اِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ
اوسنے کہا خبر دی ہمکو ابو قطن نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو شعبہ اوسنے سنا ابو اسحق سے اوسنے سنا براء
قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرْبُوْعًا
کہا کہ تہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایسے کہ قد بلندی مائل تہا
بَعِيْدَ مَا بَيْنَ الْمَنْكِبَيْنِ وَكَانَتْ جُمَّتُهٗ تَضْرِبُ شَحْمَةَ
کشادہ سینہ دونو مونڈہون کے بیچ [2] اور تہا سر کا بال اونکا ملا ہوا لہر سے

حاشیہ [1] یعنی کندہے تک تہا کندہے سے اونچا تہا اور کان کی طرف سے نیچے تہا اور جمہ لمہ وفرہ کا بیان اوپر
[2] یعنی پیٹہ کے اوپر اوپر چوڑا تہا جس کا سینہ کشادہ ہوتا ہے تو اوسکے دونو مونڈہون کا درمیان چوڑا

أُذُنَيْهِ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ أَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِيرٍ
دونکا کانون کے۔ حدیث کی ہم سے محمد بن بشار نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو وہب ابن جریر نے
ثَنِي أَبِي عَنْ قَتَادَةَ قَالَ قُلْتُ لِأَنَسٍ كَيْفَ كَانَ شَعْرُ
اوسنے کہا حدیث کی مجھسے میرے باپ نے قتادہ سے اوسنے کہا مینے کہا انس سے کیسا تھا بال رسول
رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمْ يَكُنْ بِالْجَعْدِ
الله صلی الله علیہ وسلم کا کہا نتھا گہو نگروالا
وَلَا بِالسَّبِطِ كَانَ يَبْلُغُ شَعْرُهُ شَحْمَةَ أُذُنَيْهِ حَدَّثَنَا
اور نہ بہت سیدھا پہونچتا بال اونکا لہر تک دونکا کانون کے حدیث کی ہمسے
مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى بْنُ عُمَرَ الْمَكِّيُّ أَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ
محمد ابن یحیی ابن ابی عمر مکی نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو سفیان عیینہ نے اوسنے سنا
أَبِي نَجِيحٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ أُمِّ هَانِئٍ بِنْتِ أَبِي طَالِبٍ قَالَتْ
ابن ابی نجیح سے اوسنے سنا مجاہد سے اوسنے ام ہانی بیٹی ابی طالب سے اوسنے کہا
قَدِمَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْنَا مَكَّةَ
تشریف لائے رسول الله صلی الله علیہ وسلم ہمارے پاس مکہ مین
قَدْمَةً وَلَهُ أَرْبَعُ غَدَائِرَ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ
ایکبار اور اونکے تہین چار چوٹیان گوندہی ہوئی حدیث کی ہمسے سوید ابن نصر نے
ثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ
کہا حدیث کی ہمسے عبد الله بن مبارک نے اوسنے سنا معمر سے اوسنے سنا ثابت سے اوسنے
أَنَسٍ أَنَّ شَعْرَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِلَى
انس سے کہ بیشک بال رسول الله صلی الله علیہ وسلم کے

27

إِلَى أَنْصَافِ أُذُنَيْهِ حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ نَصْرٍ أَنَا

بہر آدہی دونوں کانون تک۔ حدیث کی ہمسے سوید ابن نصر نے کہا خبر دی ہمکو

عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يُونُسَ بْنِ يَزِيدَ عَنِ الزُّهْرِيِّ

عبد اللہ بن مبارک نے اونسے سنا یونس ابن یزید سے اونسے سنا زہری سے

أَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ

اونسے سنا عبید اللہ ابن عبد اللہ ابن عتبہ سے اونسے سنا ابن عباس رضی

اللّٰهُ عَنْهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ

اللہ عنہما سے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے

يَسْدُلُ شَعْرَهُ وَكَانَ الْمُشْرِكُونَ يَفْرُقُونَ رُؤُسَهُمْ

یون ہی لٹکائے رکھتے اپنی پیشانی کے بال اور تھے مشرکین مانگ نکالتے اپنے سر مین

وَكَانَ أَهْلُ الْكِتٰبِ يَسْدُلُونَ رُؤُسَهُمْ وَكَانَ يُحِبُّ

اور تھے اہل کتاب یون ہی ڈالے رکھتے اپنے سر کے بال اور تھے حضرت دوست رکھتے

مُوَافَقَةَ أَهْلِ الْكِتٰبِ فِيمَا لَمْ يُؤْمَرْ فِيهِ بِشَيْءٍ ثُمَّ فَرَقَ

موافقت رکھنے اہل کتاب کی جس چیز مین کچھ حکم نکئے جاتے بعد اوسکے مانگ نکالا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأْسَهُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ والہ وسلم نے اپنے سر مین حدیث کی ہمسے محمد

حاشیہ سر کے بال کا بیان جو کسی حدیث مین کندہے تک ہی اور کسی مین کان کی لو تک اور کسی مین آدہی کان تک ہے یا اور جسطرح پر بیان کیا ہے سو لوسکی یہ وجہ ہے کہ ہمیشہ ایکطرح نہتا کبھی کتروا ڈالا تو کم ہوگیا اور بڑہا تو کبھی کان کی لو تک اور کندہے تک لگیا اور جہانتک جسوقت مین آیا اسوقت کے دیکھنے والے نے ویسا ہی بیان کر دیا ۱۲ فا

لعنی جس کام سے کراونکو کچھ حکم اللہ کیطرف سے نہ ہاتے اسمین اہل کتاب کی موافقت کرتے کیونکہ اونکی پاس بھی کچھ سند ہتے اور اونکو دعوا ہے کہ ہم کتاب پر چلتے ہین اگرچہ چار سے چور ہین مگر چونکہ شرک سے بیزار ہین مشرکو نسے اچھے ہین اور مشرکین کے سند مین کوئی کتاب اللہ کی اونکی پاس نہین فقط دیکہا دیکہی کام کرتے ہین بعد اوسکی حضرت نے بسبب کہ یا اپنی اجتہاد سے کہ وہ بہی ایک قسم کی وحی ہے اپنے سر مین مانگ نکالی باقی ہمارے لئے قرآن وحدیث موجود ہے ہمکو موافقت اوسکی چاہئے اہل کتاب کیساتھ موافقت ضرور نہین بلکہ منع ہے مگر جو کام کہ اگلی کتاب مین ہو اوسکا حکم ہو اور

بْنُ بَشَّارٍ أَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ إِبْرَاهِيْمَ

ابن بشار نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو عبد الرحمن ابن مہدی نے اوسنے سنا ابراہیم

بْنِ نَافِعٍ الْمَكِّيِّ عَنِ ابْنِ أَبِي نَجِيْحٍ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنْ أُمِّ هَانِي

ابن نافع مکی سے اوسنے سنا ابن ابی نجیح سے اوسنے سنا مجاہد سے اوسنے سنا ام ہانی

قَالَتْ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَا ضَفَائِرَ أَرْبَعٍ

سو کہا کہ دیکھا میںنے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو چار چوٹیان والے

بَابُ مَا جَاءَ فِي تَرَجُّلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى

یہ باب ہے اون حدیثون کا جو آئی ہین بیچ بیان کنگھی کرنے رسول اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَنَا إِسْحٰقُ بْنُ مُوْسَى الْأَنْصَارِيُّ

صلی اللہ علیہ وسلم کے حدیث کی ہم سے اسحق ابن موسے انصاری نے

ثَنَا مَعْنُ بْنُ عِيْسٰى ثَنَا مَالِكُ ابْنُ أَنَسٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ

اوسنے کہا حدیث کی ہم سے معن ابن عیسی نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے مالک ابن انس نے اوسنے سنا ہشام بن عروہ

عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كُنْتُ أُرَجِّلُ

سے اوسنے سنا اپنے باپ سے اوسنے سنا عائشہ رضی اللہ عنہا سے اوسنے کہا کرتی میں کنگھی کرتی

رَأْسَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنَا حَائِضٌ

سر کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور حال یہ کہ میں حیض میں تھی

حاشیہ ۱ؔ ضفیرہ کہتے ہین گوندہی ہوئی چوٹی کو ۱۲

۲ؔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حیض کی حالت مین عورت اپنے مرد کی خدمت کرے اور اسکا ہاتھ ناپاک نہین ہے جب تک کہ اوسمین خون نہ لگے اور سوائے جماع کے حائض کے ساتھ سونا کہانا پینا اور کہر کے اوپر سب ہین فائدہ لینا حلال ہے اور اس سے بالکل کنارہ کرنا اور اوسکا پکا ہوا کہانا یہودیون کا مذہب ہے ۱۲

حَدَّثَنَا يُوسُفُ بْنُ عِيسٰى أَنَا وَكِيعٌ أَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ

حدیث کی ہمسے یوسف ابن عیسی نے اسنے کہا خبر دی ہمکو وکیع نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو عبد الرحمن

الرَّبِيعُ بْنُ صَبِيحٍ عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبَانَ هُوَ الرَّقَاشِيُّ عَنْ

ربیع ابن صبیح نے اوسنے سنا یزید ابن ابان سے اونہیں کو رقاشی بہی کہتے ہیں اسنے

أَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

سنا انس بن مالک سے اسنے کہا کہ تہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَسَلَّمَ يُكْثِرُ دُهْنَ رَأْسِهِ وَتَسْرِيحَ لِحْيَتِهِ وَيُكْثِرُ الْقِنَاعَ

وسلم کثرت سے تیل لگاتے سر مبارک میں اور بہت کنگہی کرتے اپنی ڈاڑہی میں اور بہت رکہتے قناع کو[1]

حَتّٰى كَانَ ثَوْبَهُ ثَوْبُ زَيَّاتٍ حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ

یہانتک تیل لگاتے کہ گویا وہی سر پر کا کپڑا مثل کپڑے تیل والیکے تہا حدیث کی ہم سے ہناد ابن سری نے

أَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ عَنْ أَشْعَثَ بْنِ أَبِي الشَّعْثَاءِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ ابْنِ

اسنے کہا خبر دی ہمکو ابو الاحوص نے اوسنے سنا اشعث ابن ابی شعثاء سے اسنے سنا اپنے باپ سے اوسنے سنا

مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ إِنْ كَانَ رَسُولُ

ابن مسروق سے اسنے سنا عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا عائشہ نے بیشک حال یہی کہ تہے رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُحِبُّ التَّيَمُّنَ فِي طُهُورِهِ إِذَا

اللہ صلے اللہ علیہ وسلم دوست رکہتے داہنے سے شروع کرنا اپنی طہارت میں جب

---

حاشیہ [1] قناع کہتے ہیں اوس کپڑے کو جو تیل لگا چکنے کے بعد ایک ٹکڑا رومال کا سر پر باندہتے ہیں تاکہ عمامہ میں میل اور تیل کی چکٹ نہ لگے ۱۲

[2] یعنے سر پر کا کپڑا جسکو قناع کہتے ہیں وہ میلا رہتا اور سب کپڑا حضرت کا تو بہت پاک رہتا تہا دوسری حدیثوں میں اوسکا ذکر ہے کہ حضرت کا کپڑا پاک صاف زیادہ رہتا تہا تمام آدمیوں سے ۱۲

تَطَهَّرَ وَفِي تَرَجُّلِهِ إِذَا تَرَجَّلَ وَفِي انْتِعَالِهِ إِذَا انْتَعَلَ

طہارت کیا چاہتے اور اپنی کنگھی کرنے میں جب کنگھی کیا چاہتے اور اپنا جوتا پہننے میں جب جوتا پہنا چاہتے

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ أَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ هِشَامِ

حدیث کی ہمسے محمد ابن بشار نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو یحیی ابن سعید نے اوسنے سنا ہشام

بْنِ حَسَّانٍ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ قَالَ

ابن حسان سے اوسنے سنا حسن بصری سے اوسنے عبداللہ ابن مغفل سے انہوں نے کہا

نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ التَّرَجُّلِ إِلَّا

کہ منع فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر روز کنگھی کرنے سے مگر

غِبًّا حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَرَفَةَ قَالَ ثَنَا عَبْدُ السَّلَامِ

ناغہ کرکے حدیث کی ہمسے حسن ابن عرفہ نے اوسنے کہا حدیث کی ہمسے عبد السلام نے

بْنُ حَرْبٍ عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي خَالِدٍ عَنْ أَبِي الْعَلَاءِ الْأَوْدِيِّ

ابن حرب نے اوسنے سنا یزید ابن خالد سے اوسنے سنا ابی علاء اودی سے اوسنے سنا

عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ رَجُلٍ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ

حمید ابن عبد الرحمن سے اوسنے سنا ایک مرد سے جو اصحاب سے تھے نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم

كَانَ يَتَرَجَّلُ غِبًّا ۞ بَابُ مَا جَاءَ فِي شَيْبِ رَسُولِ اللّٰهِ

ہی کنگھی کرتے ناغہ دیکے ف[1] یہ باب ہے اون حدیثوں کا جو آئی ہیں بیچ بیان سفیدی بال رسول اللہ

**حاشیہ** [1] یعنی سر میں تیل کنگھی ہر روز نکرتے ناغہ دیکے کرتے کیونکہ ہر روز کرنے میں سنگار کا ارادہ معلوم ہوتا ہے اور سنگار عورتوں کو چاہیئے مگر داڑھی کی کنگھی ہر روز منع نہیں جیسا کہ اسی باب میں انس کی حدیث میں گزر چکا [2] یعنی کبھی کبھی سر میں کنگھی کرتے ۱۲

فائدہ آپ کی تیل کنگھی اکثر ... علماء نے لکھا ہے کہ ... اللہ صلعم ... مسلم

۳۱

... دور کر دو ... نیک ... صورت ... کاغذ ... زرد ... صادق ... بال ہے

صلى الله عليه وسلم حدثنا محمد بن بشار انا ابو داود

صلی اللہ علیہ وسلم کے حدیث کی ہم سے محمد بن بشار نے اوسنے کہا خبر دی ہمکو ابو داود

انا همام عن قتادة قال قلت لانس بن مالك هل

اسنے کہا خبر دی ہمکو ہمام نے اوسنے سنا قتادہ سے اوسنے کہا میں نے کہا انس ابن مالک سے کہ بھلا

خضب رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لم يبلغ

خضاب کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسنے کہا کہ حضرت نہ پہونچے

ذلك انما كان شيئا في صدغيه ولكن ابو بكر خضب

اس حد کو فقط تہا بال سفید مگر کنپٹی مین اونکی ولیکن ابوبکر نے خضاب کیا

بالحناء والكتم حدثنا اسحق بن منصور ويحيى

مہندی اور کتم ملا کے حدیث کی ہم سے اسحاق ابن منصور نے اور یحیی

بن موسى قالا ثنا عبد الرزاق عن معمر عن ثابت

ابن موسی نے دونو بولے حدیث کی ہم سے عبد الرزاق نے اوسنے سنا معمر سے اوسنے سنا ثابت

عن انس قال ما عددت في رأس رسول الله صلى

سے اوسنے سنا انس سے اوسنے کہا میں نے نہین گنا سر مبارک رسول اللہ صلی

الله عليه وسلم ولحيته الا اربع عشرة شعرة بيضاء

اللہ علیہ وسلم اور اونکی ڈاڑہی میں مگر چودہ بال سفید

حاشیہ ۱؎ یعنی حضرت کی ڈاڑہی مبارک اسقدر سفید نہوئی تہی کہ خضاب کی احتیاج ہو ۱۲

۲؎ چند بال کنپٹی مین سفید ہوگئے تہے صدغ اوس عضو کا نام ہے جو آنکہہ اور کان کے بیچ مین ہے یعنی کنپٹی ۱۲

۳؎ کتم ایک گہاس ہے اوسمین سرخی ہوتی ہے اور صحاح مین کہا کہ ایک گہاس ہے کہ اوسکو وسمہ مین ملاتے ہین خضاب کیواسطے اور مسلم مین روایت ہے کہ ابوبکر نے کتم اور مہندی سے خضاب کیا اور حضرت عمر نے فقط مہندی سے تو اس سے معلوم ہوا کہ ابوبکر ہمیشہ خضاب مین دونو ملاتے تہے کیونکہ فقط کتم کے خضاب کرنے سے بال سیاہ ہوجاتے ہین اور وہ منع ہے اور وہ بہت برا ہے اوسکی برائی دوسری حدیث مین ہے ۱۲ ح

